حسن عجیب دیکھکر خوش ہوتے ہین اور دشمن راجا کی لڑکی رام کی دشمنی سے آپ ہی آپ جنگل مین پھرتی ہے -

(۴۴) ہرگیتکا لے ہوز بارای مہملہ مفتوح وکاف عجمی بایای معروف وتای فوقانی مفتوح وکاف تازی باالف کشیدہ فی چرن ۲۳ ماترا پھر ایک ر - ۹ پہرے پر بشرام ۱۲ پر چرن تمام سہ ۵ کن ہون ہنین کر - لیو دودہ کو - آج لگ سن لیجے + آئی نے تم لین ہارے - رار نا ہن کیجیے + جسکو پر و دودہ - چھیر کو تو - یون ہین گرو ہر بیچے + چور کہین کر - چہانڑ تگہہ کو - جان گھر کو دیجئے + اے سری کشن آج تک کسینے دہی پر محصول نہین لیا تمہین سنے لینے والے آئے جھگڑا کرنا اچھا نہین اگر آپ کو دودہ دہی کا چکا پڑا ہے یون ہین لے لیجئے ہم ہاتھ جوڑ کر کہتے ہین کہ ہماری راہ نہ روکو اور گھر جانے دو بعضی ۱۶ پر بشرام اور ۱۲ پر چرن تمام بناتے ہین بعضی شروع چرن پر ایک ت لانا واجب جانتے ہین -

(۴۵) للت - بفتح لام وکسر لام دوم وتاے فوقانی - فی چرن ۲۸ ست پھر دوگر ۱۶ پر بشرام ۱۲ پر تمام - اتم سہ ۵ کو دسندہ جن لنکن سنچر + مرد ہی شت پر اری + اچی کمان مہابل دھاری چھن مین کر بوسنگھاری + برہم پاش بچ پھنسکے جانے - لنکا ترت ہی جاری تا کو سمر چت مین نشدن - دہین پدارتھ چاری + جنہون نے سمندر پر باندھ کر لنکنی (لنکا کی مجسم شکل) کو گھونسو نسے مارا اور راکشی کمار (فرزند راون) کو جو بڑا زور آور تھا دم بھر مین مار ڈالا اور برہم پہانس (ایک قسم کی کمند) مین پھنجانے سے فوراً جا کر لنکا جلادی اونکو شب و روز یاد کرو وہ دولت اور دین اور مراد اور نجات دینگے -

## (۲۹ مت)

(۴۶) چلیالا - بضم جیم فارسی سوم یاے تحتانی - دوہے کا ایک چرن انپر اسکی تک لیکر اوسکے آخر پانچ ماترا اور ملاؤ - ۱۳ پر بشرام ۱۶ پر چرن تمام اور کل دو چرن واس سہ ۵ مین پی ملن امی گنو بل لسں سمجھنہ

تو وہ نہورت ✥ جہنک جہنک کر لاڑے۔ چڑیا لاکہن کے کت پہورت ✥ مین یار کی ملاقات آب حیات جانتی ہون (اور تجہے سے بجا تی ہون) ای لاڈلی اوسکو زہر سمجہکر تیری خوشامد نہین کرتی ہا تہہ جہنک جہنک کر بیفائدہ اپنی لاکہہ کی چوڑیان کیون توڑتی ہے۔ چڑیا لاہی یہی ہے۔

(۴۷) مَرَہٹا بفتح میم و رائے مہملہ مفتوح و ہائے مظہرہ مفتوح و تائے ہندی مشدد بالف کشیدہ فی چرن ۲۶ مت پہر ایک گرہ پہر ایک لگہہ۔ داس سے سن بالب نی ارجن کی نامین ہنٹ ہی پرگٹ ہنوے ✥ ار گیچہ جگت پیو دہر کی بدہ ہنت نہ راکہو گوی کہ پرگٹ ور سے کے بیچ راکہیے بون اکثر کی چوچ ✥ جہ بدہ مرہٹ بدہو راکہت ہین بیچ کچہ کی اوچ ✥ شعر کا مضمون اور الفاظ بالکل بازاری اور کہلا کہلا مالوے کے عورتون کی چہاتیون کے مثل ننگا ہے اور گجرات کی مستورات کی پستان کے مانند بالکل معنی بند اور چہپا ہوا بہی نہین خوب ہے بلکہ پوشیدگی اور ظہور کے درمیان مین چاہیے جیسے مہاراشٹر ملک کی عورتین چولی مین اپنی چہاتیان رکہتے ہین کہ نہ بالکل کہلی نہ بالکل بند۔ بعضون نے دس ماترا پر پہر آٹہہ پر بشرام پہر گیارہ پر چرن تمام کیا ہے صاحب چہند ارنب نے لگہہ اور گرو کی کچہہ قید نہین کی۔ یہ شرط صاحب چہند مہودوہ کی ہے۔

(۳۰ ست)

اب یہان سے چہند سویا کی حد مین شامل ہے

(۴۸) چوبولا۔ بفتح جیم پارسی و سوم بائے موحدہ مع واو مجہول و لام بالف کشیدہ۔ فی چرن ۳۰ مت پہر ایک گرو ۱۶ پر بشرام ۱۴ پر تمام داس سے سپت ہت شری پت بامن ہو بل بہو پت سون چہل سے چہبو ✥ سوام کاج ہت شکروان ہون۔ رو کیو بروگ ہان سے بہیو ✥ سمت ہوت اپکار لکہہ تو چہبو لو کہت نہ شنک کہی ✥ پر اپکار رہوت جا نہ تو۔

کب ہون نہ ساچو کہے + اندر کے فائدہ کے لئے سری وشن نے بونا ہوکر راجا
بل سے فریب کیا اور شکر نے فائدہ مالک کے واسطے خیرات نکی اور اپنی آنکھ کہوی
پس عقلمند کو مناسب ہے کہ پرائے فائدے کے لیے جہوٹ بولنے مین خوف نکرے
اور غیر کا نقصان ہوتے دیکھے توکبھی سچ نہ بولے ۔

(۴۹) چوپیا۔ بفتح جیم فارسی مع واو وبائی پارسی مفتوح وتحتانی مشدد بالف کشیدہ فی
چرن ۲۰ ہست بعدہ ایک گر ۔ ۱۰ پر پہر پر بشرام ۔ ۱۲ پر تمام ۔ ۵ پیرو پٹ کا نہ ہے ۔ کپٹ سو
باند ہے ۔ مرلی مکہہ پر راجی + سوہے بن مالا ۔ روپ رسالا ۔ جل دہرنا چپ چھاجی +
جگ آنند کندا ۔ گوکل چندا ۔ نند ندن بھی ہارے + گئے گردہاری ۔ راس بہارے
برندابن سنچارے + پیلا دوٹا کا نہ ہے پرکمٹ سر پر بانسلی ہونٹھون پر خوشنما ہی
پہولونکا ہار زیبندہ حسن عشق انگیز ابر سیاہ کے مانند بدن چہبیلا وبنا کی عیش تنگی بنیاد گوکل
کے چاند نند کے فرزند دافع خوف پہاڑ اوٹہانے والے رہس کے صاحب محفل
برندابن کے سیر کرنیوالے کو یاد کیجیے ۔ بعضون نے ۲۶ ماترا پہر ذو گرا کر ۱۰ پر بشرام
۱۲ پر چہان تمام بنا کر چوپیا کی دوسری قسم بتائی ہے جسکا ترجمہ بہاشا مین (ان سے چوپیا)
ہے ۔ گویا مثال مین بھی قسم لکھی ہے لیکن بشرام مین فرق ہے ۔

(۵۰) رچرا ۔ بضم راے مہلہ وکسر جیم پارسی وراے مہلہ بالف کشیدہ ۔ روچرن فی چرن ۲۰
ماترا پہر ایک گر واجب ۔ ۱۶ پر بشرام ۱۴ پر چرن تمام ۔ اتم واس کب سے آج نرگن نرلیپت اگوچر
الکہہ اروپن نروپا براجے اکتہہ انیت الولکہہ اکین برہم انوپم انکارا + خدا پیدا یش ور ابغا صفت
اور بی تعلق اور دوامی قائم بالذات آنکہون سے دور ہے نہ اوسکی کوئی صورت نہ اوسے
کسیکا سہارا انسان اوسکی توصیف مین مجبور ہے انتہا نہین رکہتا دنیاوی اشیا سے باہر اور احد ہے
بیمثال ہے صمد ہے (۵۱) شکہا ۔ بکسر شین معجمہ وکاف تازی بہا مخلوط مع الالف ۔ دو چرن فی
چرن مبتدا الی ۲۸ لگہہ پہر ایک گر ۔ ۱۶ پر بشرام ۱۴ پر تمام ۔ اتم کب سے گر بر دہر بچ چت سنت

یدپت سکھہ کرپت سہرین * چرن نلن نہ چھل بدیخ کر۔ نت بھج جن ہت ہیش وہرین *
بعضون نے فی چرن ۳۰ لگھہ اور ایک گرانا ہے بدین فرض ایک چرن ۳۲ ماترا کا ہوگا
اور اس پرستار سے نکلیگا ترجمہ۔ گوبردہن پہاڑ کے اوٹہانے والے برج کے مالک حسبت کے
فرزند بشیون کے سرتاج آرام بخش دافع مصیبت قدم کمل کے مثل اونکو فریب اور
غرور ترک کے ہمیشہ یاد کر جو آدمیونکی مدد کیواسطے اوتار لیتے ہین ۔

( ۳۱ ست )

(۵۲) دہتا ۔ دال مہملہ با ہاے مخلوط مفتوح و تاے فوقانی مشدد با لف کشیدہ ۔
دو چرن فی چرن اٹھائیس مت پھر ۳ لگھہ ۔ ۱ پر پھر ۹ پر بشرام ۱۳ پر چرن تمام و اس سے ۵
موہن لگھہ آگے ۔ ات ان راگے مین جو رہی شش چھپ ندر * دکھہ دیت سوالے ۔ بن
بن مالے ۔ گھٹا لہ چوکت نہ آر * شری کرشن کے منہہ کے سامنے کثرت محبت سے
ین سے نے چاند کی وضع کی توہین کی تہی اے سکھی اب وہی چاند اونکے ہجر مین تکلیف دے
رہا ہے سچ ہے دشمن موقع پاکر چوکتا ہنین ۔ اسکا نام گھتّا بہی ہے ۔

( ۳۲ ست )

(۵۳) لیلاوتی ۔ ہر دو تحتانی معروف ۔ فی چرن ۲۸ ماترا پھر دوگر ۔ ۸ پر بشرام ۱۴ پر
تمام ۔ اتم سے ۵ سبہہ سندر مورت شیام صورت اندر سندر سکھہ داتا ۔ سر مور پکھونا کانن
کنڈل ۔ بہال تلک گن گپتانا * بک کنس نکندن بہت بڑارن ۔ سمپت کرنا جن نرانا ۔
سارنگ پان گرڑ دہج کیشب ۔ کنج بہاری جگت دہاتا * شری کرشن عمدہ
سبز رنگ چہرہ رکھنے والے عیشون کے مقام باعث آرام سر پر
مور کے پرون کا مکٹ کان مین بالے ماتھے پر ٹیکا علم و ہنر مین نامی بک دیو اور
کنس کے تنکھن بلا سے ناگہانی کے دافع نعمات دنیوی کے مالک اپنی پجاریون کے محافظ
کمان ہاتہہ مین گرڑ پر سوار سمندر کے سونیوالے برج کی گلیونکے سیار دنیا کے پاسدار ہین ۔

(۵۴) **جل برن** - بجیم تازی مفتوح - فی چرن ۱۰ - پہر ۸ پہر ۸ پر بشرام پہر ۶ پر بشرام - اسمین ۳۲ ماترا ہوتے ہین اور بتیسون لگہہ - لیکن صاحب چہند مہودہ تیس لگہہ اور ایک گر فی چرن بتاتے ہین - داس سے سدلیو تہن رب - امڑ گہمڑ بہیب - گگن سگہن گہن - جہپک جہپک * کرچلت نکسٹ تن - چہن رچ چہن چہن - کہگ اب جہہر سم - لپک لپک * لچہہ کہ لسکت تی - برہ انل ہے - او تہٹ کہنہ گہن نپک تپک * ات سکجت سکہین ادہ کراتہین - لگے جل برن - ٹپک ٹپک * اقتاب کا جوزا مین آنا تہا کہ ہوا رنگ - لای بڑے زور شور سے گہنگہور گہٹا چہائی دمادم جہک جہک کر بجلی کا رکنا شہباز تیز پرواز کا شکار پر لپکنا ہے - برق فراق کی ایک جلی ہی عورت یہہ سمان دیکہکر دم بخود بیٹہی ہوے سر ٹیکتی رہے - جدائی کی آگ دہ رہکر دلمین بہڑکتی ہے - کبہی تو کیا کہی سکہیون سے جہیپ جہیپ کر آنکہہ جہکاتی ہے جب آنکہہ جہکتی ہی آنسو ٹپک پڑتے ہین ایک ندی بہجاتی ہے

(۵۵) **پدماوتی** - بفتح بای پارسی و دال مہملہ پنجم واو ششم تای فوقانی با تحتانی معروف ۳۲ ماترا پہر س - ۱۰ پر پہر ۸ پر بشرام ۱۴ پر تمام - ہر ایک چرن کو آٹہہ ڈگن پر تقسیم کرو ہر حصے مین ج نہ آنے پای - بتیس ماترک چہند وکنین جہان کسی گن کے ممانعت ہو تا ہے اسی حساب سے دیکہو دیکہو اک باما چہب او بہرا ما - رسک رسیلی مان بہری سندر ال بیلی تول لویلی - کلب لتا سے جان پری * کہنجن مرگ نینی - کوکل بینی راجب بدنی چال کری * کچ بین اتنگا بسن سرنگا - تن درت لکہہ رت چرن پری * ای عاشقو ایک عورت کو دیکہو جسکی وضع حسین ہے رسیلی ٹہسے مین بہری ہوی خوبصورت عجیب طوبی قامت ممولا اور ہرن کی سی آنکہون والی کوکلا سی آواز کمل سا کہڑا تہی کی روش مستانہ چال سخت چہاتیان او بہرے او بہرے خوشرنگ لباس مین نظر آتی ہے بدن کا روپ دیکہکر کام دیو کی عورت پاؤن پڑتی ہے -

(۵۶) **دنڈکلا** - بفتح دال مہملہ سوم دال ہندی چہارم کاف تازی مفتوح - فی چرن [illegible]

پھر ایک گزا پر پھیرہ پر بشرام ہے اپر تمام سے پہل پہولن لادین - ہیرہ سناوین - لیے ہین لاکہ
بہوگن کی + ارسب گن پوری - سوادن روری - ہرن انیکن روگن کی + ہنس لیے ہین کرباندہ
لکہہ جوگی بدہ - نندہین اپنے جوگن کی + بنہہ تے سرجاہین - بہاگ سراہین - پھیر پھر دندگ
لوگن کی + جنگلی لوگ پہل پہول وغیرہ چیزین لاکر کہتے ہین کہ یہہ کہا نیکے لایق ہین اثر
دار ذائقہ عمدہ بیماریون کے دافع - اون کو وہ بحر رحمت یعنے رام خوشی سے لیتے ہین یہہ
دیکہکر عابد اپنی عبادت کو ہیچ سمجہتے ہین کہ کاش ہم بہی جنگلی ہوتے -

(۵۷) پوماوتی - باے پارسی بواو مجہولہ و میم بالف کشیدہ و واو مفتوح و تاے فوقانی
بالتحتانی معروف - فی چرن ۲۰ ماترا پھیرہ دوگر - ۱۶ اپر بشرام ۱۶ اپر تمام - رام لال شاہ آبادی
سے نین ہین کہنجن سم ہین - بینی ناگن بہونہ کمانا + کیرناسکا ادہر بمب پہل - پشپ کپول
شنکہہ گل جانا - + شری پہل اج سنال کمل کر - دربن ادیج بھرنگ سمانا + کٹ سرجان
کدل گج وت گت - نارہوے عجایب کہانا + آنکہہ مچھلی اور مولا کی طرح چوٹی ناگن
ابرو کمان ناک توتے کی شکل ہونٹھہ کندرو رخسار پہول گردن شنکہہ چہاتیان بیل کا
پہل پنجہ اور کلائی ونڈی سمیت کمل کا پہول پیٹ آئینہ سا بال بہونرا سے کالے کمر
شیر کی رانین کیلے کا تنہ ہاتھی کی سی چال ہے عورت کیا ہے ایک عجایب خانہ ہے -

(۵۸) کملاوتی - بفتح کاف تازی - ہرچرن مین اٹہائیس ماترا پھیرہ دوگر - ۱۰ پر پھیرہ پر
پھیرہ پہ بشرام پھیر چھہ پر تمام سے جی جی گردہاری - ہون بلہاری - کرون پکاری
ہا کہاہی + بج اورنہاری - منہہ بچاری - جن کرباری - جدرائی + سینے پر یہہ سوری
کہون کرجوری - کرنی توری - جگ چہائی + دل اسر سنگہارو - دشت پہارو -
سنتن تارو سکہدائی + گردہاری کے جمین اون کے تصدق بفریاد و فغان اونکو یاد
کرتا ہون کہ آپ کو دیکہکر دلمین سوچکر اب دیر نکیجیے ای مالک میرے سینے مین ہاتہہ باندہ کر کہتا ہون
کہ آپکا حسن عمل دنیا مین ظاہر ہے راچہسونکی گروہ کو مار و بدون کو دفع کرو عابدون کو نجات دو

اے سکھہ دینے والے۔
(۵۹) درملا۔ بضم دال مہملہ وکسر میم۔ فی چرن ۲۸ ماترا چہرس۔ ۱۰ پہر ۸ پر بشرام پہر ۱۰ پر تمام سہ ۵ بجے بجے تریراری۔ بجے کاماری۔ جن من سکے پربھہ دکھہ ہرنن + جے جے تری لوچن۔ بہو بھی موچن۔ اچل ستاری سنگ دہرنن + شر سوہت گنگا انگ بھجنگا۔ گل مڈمالا شبہہ کرنن + شیچ مشنک جندا۔ اند کندا۔ رکہشوا تم تم سرنن مہادیو کام دیو کے قاتل ولہاسے مردم کے رنج دفع کرنیوالے تین آنکھوں والے خوف دنیاوی کے چہڑانیوالے کی جے پاروتی کو ساتھہ لیئے ہوئے ماتھے پر گنگا تمام جسم مین سانپ لپٹے ہوئے گلے مین کھوپریونکا مالا سعد کام کرنیوالے ماتھے مین چاند کرنیں دانے خوشیونکی بنیاد آپ کی پناہ مین انم داس ہین اونکی حفاظت کرو۔ اسکو دملا بھی کہتے ہین
(۶۰) تربہنگی۔ بکسر تاے فوقانیہ وراے مہملہ وباے موحدہ مخلوط بہا مفتوح مع نون غنہ وکاف عجمی مع تحتانی معروف فی چرن ۳۰ مت پہر ایک گر۔ کہین ج نہ آنے پاسے ۱۰ ماترا پہر آٹھہ پر بشرام پہر چھہ پر چرن تمام سہ ۵ سمجھے جگ جن مین۔ کوبھل من مین۔ ہر سمرن مین۔ دن بہرلئے + جھگر دہتیرو۔ گہیر گھنیرو۔ میرو تیرو۔ پرہرسے + سوہن بنواری۔ گر بردہاری۔ کنج بہاری۔ پگ پر لیئے + گوپن کو سنگے پربھہ بہرنگی۔ لال تربہنگی۔ اردہریئے + دنیا مین پیدا ہونے کا نتیجہ یہہ ہے کہ خدا کی یاد مین عمر بسر کرو یہان جھگڑے بہت ہین تعلقات بکثرت ہین اپنے پرای کا دم نہ بہرو جنگل مین منگل کرنیوالے گوبردہن پہاڑ اوٹہانے والے کنجون مین جلسہ جمانے والے موہن کے پاون پر سر دہرو گوپیون کی صحبت رکہنے والے مالک ہر رنگ مین سمانے والے بانکے شری کرشن کو دل سے یاد کرو۔ یہہ آٹھون چہند ازروے وزن ایک ہین شرایط مین فرق ہے اور وہ ہم نے ہر ایک کے ساتھہ بتادیا ان شرطون مین بھی اکثرون نے اختلاف کیا ہے لیکن مولف نے بہت صاف کیاہے ان ماترا ون پہ یہ یا ختم کر

اب یہان سے ماترا ونڈک مین چھند شامل مین

(۳۷)

(۶۱) کڑکھا - بفتح کاف تازی ورا ے ہندیہ وکاف عربی مع ہاے مخلوط بالف کشیدہ نی چرن ۳۲ ماترا دو گر - آٹھہ ماترا پر پھر بارہ پر پھر آٹھہ پر بشرام پھر یون پر چرن تمام س کھمبہ کو جیس - شری کنت بلونت پر بہہ - داس کے کاج - نج وہام چھانڑو + روپ نرسنگہ - ھوہرن کشپ ٹیک نکھن سون جھٹک - ارجھٹ پچھاڑو + بھگت رچ جان - پرہلاد کو گودلی راج کو کہاج - تہ کال دینہو + ویب برہماد - شرنا جے سبے کہین - وید ہون گاے گن جس لینہو + لچھمی کے شوہر زور آور نرسنگہ اپنے بندے کیلئے اپنا مقام چھوڑکر ظاہر ہوے ہرن کشپ کو زمین پر پٹک کر ناخن سے اوسکا پیٹ چاک کیا اور پرہلاد کو اپنا معتقد جانکر آغوش مین بٹھا کر اوسی وقت سلطنت کا کاروبار اوسکو سونپا فرشتے برہما وغیرہ سر جھکا کر اونکی جی مناتے ہین اور وید نے بہی تعریف کرکے ناموری پائی -

(۶۲) جھولنا - جیم عربی ہا مخلوط مع واو مجہول - ۳۷ ماترافی چرن - ۱۰ پھر ۱۰ پر بشرام پھر ۷ پر تمام س پان پیوے ہنین - پان چھبوے ہنین - باس ربن راکھی نہ سیز و + پران اپن مین - نین مین بین مین - ہور ہور وپ گن نام تیرو + برہ بس ایس ہی - ہی نہوکی ہی راکھہی سکے ہنین پران میرو + باہ سندبہ کے - جہولنا توہ تک - جہولتو چت گوپال گیرو - اے معشوقہ گوپال کا یہہ حال ہے کہ پانی پیتا ہنین پان چہوتا ہنین بستر اور کپڑے پاس ہنین رکھتا مقام جان مین اور آنکھون مین اور زبان مین تیرا ہی روپ اور اوصاف حمیدہ اور نام چھا رہا ہے سوچتا ہے کہ تجھکو بھی اس جدائی کا رنج ہے یا ہنین کیا میری جان رکھیگی یا ہنین جب سے تجھے دیکھا ہے اسی خیال مین اوسکا دل ڈانوان ڈول ہے - سکھدیو جی اوپکھاری داس نے تین جگہہ دس پر بشرام پھر سات ماترا پر چرن تمام کیا ہے -

(۴۰ مت)

(۶۳) **مدن ہرا** - بفتح میم و دال مہملہ مفتوح و سوم ہاے ہوز مفتوح و راے مہملہ بالف کشیدہ
فی چرن پہلے دو لگہہ پھر ۶ ۳ ماترا پھر ایک گرو ا پھر ۸ پھر ۸ پھر ۶ پر بشرام پھر ۹ پر چرن تمام ۵
لکہہ آج دگہرائی چہب اوہکائی - بہاگ بھلائی - جان پری - پہل سکرت پھری ۱۶ ۱۳ گالت
سدن - لکہہ تہ سن - لکہہ واس مین - سکہہ بہور بھری - دکہہ دور کری + چہب ہونہار گہن کی
بیت بن کی - چار بہجن کی چہت اری - سدہ بدہ بسری + نو نیل کلیور - تہل ہون دہر
براندی بر - چہب ندری - مدن ہری + شری کرشن کی وضع مہربانی اور خوبصورتی
دیکھکر اپنی خوش نصیبی معلوم ہوتی ہے صواب کا ثمرہ حاصل ہوتا ہے وہ طجاے حسن ہین جب
اونکے پجاری سامنے آتے ہین تو وہ دل سے دکہہ کہوکر سکہہ بہرتے ہین مور کی مکٹ اور زرد
لباس اور عمدہ بازو کی چہب دل مین کہبجاتی ہے اور ہوش و حواس اوڑتے ہین اونکا
نیا سبزہ رنگ جسم وہ ہے جسکے مقابلہ مین کالے بادل اور سیاہ کمل کی خوبصورت چہب
ہیچ ہے اور کام دیو کا غرور شکست -

(۶۴) **دیپ مالا** - دیپک کا جوگنا ہے (نمبر ۱۲ دیکھو) ۵ لہ کے کہوجا منی مت
گج کا منی چلی بن ملن کو نند لالاہ + کے سکہہ مین مت بج سرن کی بل لے چلو گہ
سہت شرنگار تہا لاہ + سنگ سکہی پر ہین اب پریم سولین مین آبہرن جوت چہب
ہوت بالاہ + کبدا من کے ایش ڈگجات لینے چلی بہامنی بہاسے سون دیپ مالاہ +
وہ شب تاریک مین مست ہاتھی کی چال سے جنگل مین کاہن کے ملنے کو چلی ہے
گویا کام دیو سونے کی بیل آرایش کے تہالے مین لیچلا ہے ہوشیار سکہی ساتھہ ہے
محبت مین غرق ہے زیور کی چمک سے عجیب چہب ہے یا مہادیو کے پاس کوئی
عورت بہت چراغ لئے جاتی ہے -

(۶ ۴ ست)

(۶۵) **چنچریک** - بفتح جیم پارسی و یاے معروف - فی چرن ۱۲ پھر ۱۲ پھر ۱۲ پر بشرام

۱۰ پر تمام ۵ جا کو نہ آوانت ۔ جلن خبک دلو کنت ۔ روپ رنگ ریکھہ رہت ۔ بیا پک
جگ جوئی + کچہہ مچہہ کول روپ ۔ بامن نرہرا نوپ ۔ برس رام رام کرشن ۔ بدہ کلنک
سوئی + مدہ ریپ مادہو مرار ۔ کرنامی کبٹ بہار ۔ راماوک نام جاس ۔ جا ہر بتیر و + کوبل
شبہہ باس تنبح ۔ شکمان سکہہ شل گنج ۔ ناکو پد کنج چیت ۔ چنچریک سیر و + جبکا نہ اول نہ آخر
نہ مان نہ باپ نہ بزرگ نہ مالک نہ اوسکی کچہہ صورت نہ رنگ نہ نشان اور تمام دنیا مین
پھیلا ہوا ہے وہی کچہہ مچہہ باراہ بامن نرہر پرسرام رامچندر شریکرشن بدہ اور
کلنک ہی اور مدہ ریپ مادہو مرار کرنامے کبٹ بہار اور رام وغیرہ اوسکے سب نام مشہور
ہین اوسکی پاون کمل کے شل ملائم اور خوشبو اور خوبصورتی اور اخلاق کا معدن ہے مراد ل
اوسی کمل کا بہونرہ ہے صاحب چہند مہود وہ ہر چرن کے آخر دو گر بتاتے ہین جو کہ چہپا کیسر
مین شامل ہین اور اس مثال مین بھی ایسا ہی ہے اسکا نام چرچری بھی ہے ۔ سم برت
چہند تمام ہین اگر اور مطلوب ہون تو مار مہرہ دیکھو ۔

(اردہ سم برت)

(۶۶) اسند ۔ بالف ممدودہ ۔ پہلے اور دوسرے چرن مین تیئیس ۲۳ تیس
مت اور ۱۰ پر بشرام ۱۲ پر چرن تمام ۔ پھر تیسرے اور چوتھے چرن مین بائیس ۲۲
بائیس ۲۲ مت اور ۱۱ پر بشرام ۱۱ پر تمام ۵ دوہ بچن چوگئی ۔ الی ہر گاگر پھوری
بگر بانہ جھنجھور ۔ مسک دی چولی موری + جو میتو کہہ بھراتک ۔ مودات
سر سایو + کہون کہان لگ اور ۔ کر لو چومن بہایو + ای سکھی مین دہی بیچنے
جوگئی تو کانہا نے میری ڈہینڈی توڑ ڈالی اور ہاتہہ پکڑ کر کہینچا اور میری
انگیا مسکا دی اور آغوش تنگ مین کہینچکر منہہ چوم لیا ایسے بیخود ہوگئے قصہ
کوتاہ جو اونکے دلمین آیا وہ کیا ۔
(۶۷) آپانا لکا ۔ پہلے چرن مین ۶ ماترا پھر بہہ پھر ۲ گر ۔ کل ۱۴ ماترا ۔ یونہین

تیسرا چرن بھی - پھر دوسرے چرن مین ۸ مت پھر پھر پھر دو گر = کل ۱۷ ماترا یوہین چوتھا چرن بھی - ۵ میری سنئے برج چہندا + تمہون چور کر آنند کنندا + بج دیجے جو چپل چہندا + مانو سیکہ حسبت نندا + اسے برج کے چاند اور خوشی کی بنیاد اور نند کے فرزند میری عرض سن لیجئے ہین ناتہہ باند ہکر کہتا ہون کہ تعلقات دنیوی اسے صاحب چہڑا دیجے اور یہہ بات مان لیجئے - باقی بارھرہ دیکھو -

(بشم برت)

(۶۸) آریا - بالف ممدودہ وراے مہملہ مکسور وتحتانی بالف کشیدہ - پہلے اور تیسرے چرن مین بارہ بارہ ماترا - پہر دوسرے مین ۱۸ - پہر چوتھے مین ۱۵ مت ۵ جمنانت آنندا + راس رچو حسبت ست برج چہندا - چلکر ورش لکہنا یہہ سجن تجہہ ہو پہندا + اے سکہی شری کرشن نے جمنا کے کنارے دہوم دہام رہس قایم کیا ہے اونکو چلکر دیکہو اور کسب صواب کرو اور تعلقات دنیوی کا دم نہ بہرو آریا کو گاتہا بہی کہتے ہین سنسکرت مین یہہ چہند بہت مستعمل ہی لہذا یہان اسکا بیان یون مفصل ہے سنسکرت مین اسکے پہلے اور دوسرے چرن کو ملا کر ایک چرن بناتے ہین - اب یہہ پہلا چرن ٹھرا یعنے ۱۲ + ۱۸ = ۳۰ - یہہ اول چرن کی ماترا ہوئین پھر اوسکو چار ڈگن پر تقسیم کرکے سات حصے کرتے ہین جسکے ۲۸ ماترا ئین ہوئین باقی بچین دو ماترائین ان دو کے عوض آخر مین ایک گر ملاتے ہین اب پورے تیس (۳۰) ماترا ؤن کا اول چرن ہوگیا - پہر اون سات حصون مین سے حصہ ششم مین یہہ شرط ہے کہ یا تو وہ حصہ ۴ لگہہ ہو یا ایک ج - کا یہہ پہلے چرن کا حساب ہوا -

اب دوسرے چرن کا حساب سمجھو - کہ تیسرے اور چوتھے چرن کو ملاکر ایک چرن بناتے ہین اور اوسکو دوسرا چرن ٹھراتے ہین یعنی ۱۲ + ۱۵ = ۲۷ - یہہ دوسرے چرن کے

ماترائین ہوئین پھر اوسکو پانچ ڈگن پر بانٹ کریں ماترائین گن لیے ہین بعدہ ایک لگہہ پھر ایک ڈگن پھر ایک گر اوسکے آخر ملاتے ہین اب پورے ستائیس ماتراؤنکا دوسرا چرن ہوا- اب دونون چرنون کی ماترائین ستاون ہونگی یون (۳۰+۲۷=۵۷)

اگر ان ستاون ماتراون مین ۲۷ گر اور ۳ لگہہ لاو تو اوسکا نام کملا ہو جائیگا پھر اگر کملا چہند کے ۲۷ گرون مین سے ایک ایک گر گھٹاتے جاؤ اور اس ایک ایک کے عوض دو دو لگہہ لاتے اور لگہون مین جوڑتے جاو تو نام حسب تفصیل بدلتے جائینگے-

(۲) لیلا (۳) بدہ (۴) لجا (۵) بدیا (۶) چہما (۷) دیہ (۸) گوری (۹) مالا (۱۰) کنیا (۱۱) چہایا (۱۲) کانتی (۱۳) مایا (۱۴) کالی (۱۵) سیدہ (۱۶) مانی (۱۷) ربہی (۱۸) روہ (۱۹) کسمنی (۲۰) دہرن (۲۱) یکشنی (۲۲) شوبہا (۲۳) ہرنی (۲۴) چیترا (۲۵) سنگہی (۲۶) ہنسی-

اگر آریا کے ۳ و ۴ چرن مین ۴ و ۶- اکشر کی جگہہ لگہہ اور پانچوین کی جگہہ گرکی شرط کر دین تو اوسکا نام جگہن چپلا ہو جاتا ہے- باقی مارہرہ مین اسکا گنج ہے-

## (جات چہند)

(۶۵) **کنڈلکا**- بضم کاف تازی وسکون نون وفتح دال ہندی وکسر لام وکاف تازی بالف کشیدہ- مرکب چہند ہی پہلی ایک دوہا لاو پھر ایک رولا ملاو توسب ملاکر چھ چرن ہوجائینگے- دوہے کی ۴۸ ماترائین اور رولا کے چہیانوے مجتمع ہوکر ایک سوچوالیس کل ہونگے- دوہے کا اخیر جملہ رولا کے سرے پر لفظاً کرہ دیا جاتا ہی اور رولا کا آخر حصہ لفظاً دوہے کے ابتدا مین اعادہ کیا جاتا ہی اور اس عمل کو گانہہ صاحب تحفۃ الہند بتایا ہی لیکن ہم نے بہاشا پنگل مین سنگہاولوکت اسکا نام پایا ہی جیسے ۵ بنا بچارے جو کرے سو پاچھی پچہتائی کام بگاری اپنو جگ مین ہوت ہنسائی جت مین چین نہ آوی + کہان پان ہمان راگ رنگ

سن نہین بھاوے ✤ کہین گردھر کبراے گنگ کچھ رت نہ ٹارے ✤ گھنگٹ ہی دنرات
کیوجو بنا بچارے ✤ جگ عالم - ہنسائے مضحکہ - چت دل - کھان طعام - پان شراب -
سمان عزت - باقی ترجمہ پانی ہی - صاحب چھنداڑنب کا قول ہی کہ کنڈلکا مین رولا کے
دوسرے چرن کا شروع حصہ اوسکے تیسرے چرن کے آغاز پر بھی لانا چاہیئے - اسکو کنڈلی
اور کنڈلا بھی کہتے ہین -

(۷) **چھپّی** - جیم پارسی مخلوط بہا مفتوح وباے عجمی مشدد مع تحتانی ملینہ - مرکب
چھند ہی پہلے ایک رولا پھر ایک اُل لالا باہم مجتمع ہوتا ہی - رولا کے چار چرن اور ال لالا
کے دو چرن ملکر چھ چرن ہوتے ہین پہلے کے چھیانوے اور دوسرے کی باون ماترائین
ملکر ایک سو اڑتالیس کل کُل چھوٴن چرنون مین ہوجاتی ہین مثال دھرو دھیان
گھنشیام سرس سندر ندلالا ✤ مکت مال بک جال ترت پٹ پیٹ رسالا ✤ سیس مکٹ
سورچاپ گرج مرلی دھن راجی ✤ دھروا الک ارن نگ اندر بدھن چھپ چھاجی ✤
تیہ بینہ برکھت سدا سوسکھ تے تن ہرش من ✤ سنگل سکھدا اوبھت درگن دیکھو سونہ مین سرون ✤
گھنشیام کا دھیان کرو جو ایک کالی گھٹا ہین اور موتیون کا مالا اوس ابر مین سفید بگلے اور
اونکا زرد لباس بجلی ہی اور موہ کے پیرون کا تاج قوس قزح بانسلی کی آواز بادل کی گرج
اور اونکی زلف لکۂ ابر اور سرخ ناخن بیربہوٹی اور محبت کا پانی ہمیشہ وہان برستا ہی
اوسکو دیکھ کر مین پھولا نہین سماتا وہی برسات سبکو ہرا کرتی ہی یہ تو عجیب چیز ہین
مین نے ایسا نہ آنکھون دیکھا ہی نہ کانون سنا - بھکھاری داس مصنف چھنداڑنب کہتے
ہین کہ کابت چھند کے بعد اُل لالا ملانے سے چھپّی بنتا ہی - چھپّی کو شٹ پد بھی کہتے ہین اور
دونون کے معنی ایک ہین یعنی چھ چرن والا چھند - ماترا برت چھندون کا بیان یہان
اسقدر کافی ہی اگر زیادہ ہوس ہو تو مارھرہ دیکھو -

## فصل دہم برن برت چھندون کا برنن علی الترتیب

اس فصل مین فی چرن ایک برن کے چھندون سے لیکر ۲۳ برن تک کے چھند ترتیب وار مندرج ہین بعدہٗ ترتیب تعدادی کی چوٹ جابجا خالی دی ہی۔ جو شرائط ماترابرت چھندون کے آغاز مین درج ہین وہ انہین بھی سمجھو۔ ایک چرن کی ماترا مین جان کر لگھو گر بتا دینے کا قاعدہ یہان بھی وہی ہی جو ذکر ہو چکا۔
نئی بات اس مقام پر یہ ہی کہ سنسکرت مین برن سوتا کی آخر حد تک ہر پرستار کے واسطے ایک ایک لقب مقرر ہی بعدا ۲۶ القاب ہو گئے ہین وہ ہم بھی برن کی ہر تعداد کے ساتھ لکھتے جاتے ہین مثلاً ۴ برن کے پرستار سے ۱۶ چھند نکل سکتے ہین اور سولھون بھید کا نام زبانِ سنسکرت مین پرتشٹھا ہی یونہین چھبیسون کو سمجھ لو۔

(ایک برن کا چھند۔ اس پرستار کو اُکتا کہتے ہین)

(۱) شری۔ بکسر اول و یاے معروف۔ ۴ چرن فی چرن ایک گر ؎ شری دھی + دو + مو + ترجمہ۔ دولت اور عقل مجھکو دو۔

(دو برن = اسکا نام اَتیوکتا ہی)

(۲) کام۔ بکاف تازی۔ فی چرن دو گر۔ سکھدیو کب ؎ سوہی + ناری + پی کی + پیاری + وہی عورت خوب ہی جو خاوند کی پیاری ہو۔ اس چھند کا استری بھی نام ہی۔

(۳) مہی۔ بفتح میم و ہاے ہوز یا یاے معروف۔ فی چرن ایک لگھ ایک گر۔ ولہ ؎ وہی + ہنسی + ہا ہیہے + لسی + وہی خندہ مجھکو ابتک یاد ہی۔

(تین برن مدھیا نام)

(۴) ششی۔ بدو شین معجمہ اول مفتوح دوم باتحتانی معروف۔ فی چرن ایک ہی۔ اَگم کب ؎ کھراری + بہاری + کرپالا + دیالا + کھرا کچھس کے

دشمن جلسہ جمانے والے مہربان رحیم = فعولن - متقارب -

(۵) رمن - بفتح رائے مہملہ و میم مفتوح با نون - فی چرن ایک س - ولہ ؎ گرجا * گرجا * بھجیے * بھجیے * پہاڑ اوٹھانے والے کو یاد کیجیے -

(۴ برن = پرتشٹا)

(۶) مدرا - بضم میم و فتح دال مہملہ و رائے مہملہ بالف کشیدہ - فی چرن - ی + گر ولہ ؎ انگاری * سشی دھاری * کرپا کیجے * سکھی دیجیے * کام دیوکے دشمن چاند ماتھے پر لگائے ہوے مہربانی کرکے چین دیجیے = مفاعیلن - ہزج -

(۷) دھارا - دال مہملہ باہائے مخلوط بالف و رائے مہملہ بالف کشیدہ - فی چرن - ر + گر - ولہ ؎ رام ناما * اشٹ جاما * مور پیارے * چت لارے * رام کا نام میرے پیارے آٹھ پہر دل مین رکھ = فاعلاتن - رمل -

(۸) ہیر - ہائے ہوز با تحتانی معروف آخر رائے مہملہ - فی چرن - ت + گر - ولہ ؎ راما بھجو * کرودھی تجو * چنتا ہرو * پاپی درو * رام کو رٹو غصے سے ہٹو فکر دنیوی سے خیال موڑو گناہ کو چھوڑو = مستفعلن - رجز -

(۹) رس - رائے مہملہ مفتوح با سین بے نقطہ - فی چرن - بھ + گر - رام شاہ آبادی ؎ رام بھجو * کام تجو * مان کہی * سار یہی * رام کو یاد کر شہوت سے درگزر میری بات ٹھیک ٹھیک جان = مفتعلن - رجز مطوی -

(۵ برن - سوپرتشٹا)

(۱۰) ہنسی - بفتح ہائے ہوز مع نون و سین مہملہ یا تحتانی معروف - فی چرن - بھ + ۲ گر سکھدیو ؎ چھوڑ ہمارے * آہ کہارے * تو ڈھگ ری ہون * بھاج نہ جی ہون للہ مجھے چھوڑ دے آخر ہی کیا بات تیرے پاس رہونگی بھاگ نہ جاؤنگی = فاع فعولن - متقارب اثرم - اسکا نام پنگت اور ہنس بھی ہے -

(۱۱) کیر- کاف تازی با تحتانی معروف آخر راے مہملہ- فی چرن- ی + لگھ + گر- اتم سو جپو رام کو + تجو کام کو + دھرو دھیر کو + ہرو پیر کو + رام کو یاد کرو شہوت کو چھوڑو نیک چلن بنو دکھ درد کو دور کرو = فعولن فعل- متقارب مربع محذوف-

(۱۲) ہاریت- ہاے ہوز بالف کشیدہ وراے مہملہ با یاے معروف مع تاے فوقانی- فی- ت + ۲ گر- سکھدیو سو تو پی کنھائی + مین یاہ لائی + جو یون کبھی ہی + تو پھیرا ہی + ای شریکرشن مین تیرے پاس اس عورت کو لائی ہون اگر یون ہین چھیڑیگا تو بھلا پھر آئیگی = فعلن فعولن- متقارب مربع اثلم- ہاری بھی یہی ہی -

(۱۳) مایا- میم بالف وتحتانی بالف کشیدہ- س + لگھ + گر- اتم سو تج کرودھ کو دھر بودھ کو + چپ رے ما + بھل ہی سما + غصہ ترک کر عقل پر دھیان دھر رام کو رٹ خوب وقت ہی = متفاعلن- کامل-

(۶ برن- گایتری)

(۱۴) بدّل لیکھا- بکسر باے موحدہ و دال مہملہ مشدد مضموم مع لام ولام ثانی بایاے مجہول وکاف تازی مخلوط بہا با الف- ۲ م- سکھدیو سو تیرے پاچھے کو ہی + وا کی شوبھا جو ہی + وا ہی جیوا دھیاوی + یہان لو کیون ہو آوی + تیرے پیچھے کون عورت ہی اوسکا حسن مین نے دیکھا اوسی کو دل چاہتا ہی کہ کسی طرح وہ یہان آئے = فعلن فعلن فعلن- غریب مسدس مخبون مسکن- ششیش راج بھی اسکا نام ہی-

(۱۵) تلک- بکسر تاے فوقانیہ وفتح لام با کاف تازی- ۲ س- از چھند سار سو ہر کو جو بھجین + کھل سنگ تجین + سب کا رُج سرین + بھو سندھ ترین + جو خدا کو یاد کرین اور جاہلون کی صحبت چھوڑین اونکے سب کام درست ہون اور دنیا کے سمندر سے اونکا بیڑا پار ہو = فعلن ۲ بار- غریب مربع مخبون- اسکا نام ڈِلّ بھی ہی-

(۱۶) بہوما - بکسر بائے موحدہ وسیم با واو مجہول وہائے ہوز بالف کشیدہ - ۲ ر - سکھ دیو
ے پیا رجی مین دھرے + لاگ میرے گرے + جو کہے سو کرون + پاسے تیرے پرون
پیار کی امنگ مین میرے گلے لگجا جو تو کہیگی مین کرونگا تیرے قدمون پر سر دھرونگا =
فاعلن فاعلن - غریب مربع سالم - اِسکو بِجُو ما بھی کہتے ہین -
(۱۷) مالتی - میم با الف وفتح لام وتائے فوقانیہ باتحتانی معروف - دو - ج - ولہ
ے اِتی مکھ پھیر + ہہا نِک ہیر + پرون تہجہ پان + نہ رُوسن ٹھان + ادھر اپنا
مُنہ پھیر کر للہ ذرا دیکھ لے مین تیرے پاؤن پڑتا ہون مجھ سے روٹھ نہین -
(۱۸) سنکھیا ناری - بفتح سین مہلہ و نون غنہ وکاف عربی با ہا و یائے تحتانی
مخلوط مکسور بالف کشیدہ - دو - ی - ولہ ے کتے رین جاگے + نہارو نہ سوہین +
جھپے نین دیکھو + اُو نیندے اَجو ہین + رات کہان بسر کی ہے جو آنکھین چراتی ہو
خمار آلودہ نظرون سے دیکھتی ہو جو ابتک نیند سے بھری ہین = فعولن فعولن -
متقارب مربع سالم - سوم راج بھی اِسکا نام ہے -

(۷ برن - اُشنِک)

(۱۹) سمان - بفتح سین بے نقطہ ومیم بالف کشیدہ و نون معلن - فی چرن - ر + ج +
گر - اتّم کب ے رام نام گاورے + اشٹ جام دھیا ورے + بول بول سانچ رے
سانچ کو نہ آنچ رے + رام کا نام رٹ آٹھ پہر اسی فکر مین رہ اور سچ بولا کر مثل مشہور ہے
کہ سانچ کو آنچ نہین = فاعلات فاعلن - رمل مربع مکفوف محذوف - یا ہزج مربع
اشتر مقبوض - فاعلن مفاعلن -
(۲۰) مدلیکھا - بفتح میم مع دال مہلہ ولام بایائے مجہول وکاف عربی مخلوط بہا بالف کشیدہ -
فی چرن - م + س + گر - سکھ دیو ے تیرو ہون ہت چاہون + توسون پریت نباہون + میری
سون پی پیارو + کیجے نیک نہ نیارو + مین تیری بھلائی چاہتی ہون تجھسے دوستی نباہتی ہون

تجھے میری قسم ای پیارے پیا ذرا بھی مجھ سے جدائی اختیار نہ کرنا = فعلن فاع فعولن -
تقارب مسدس اثرم محبق مقبوض ۔

(۸ برن - انشٹپ)

(۲۱) بدن مالا - بکسر بائے موحدہ و دال مشدد مضموم مع نون و میم بالف و لام بالف کشیدہ -
دو سم + ۲ گر - بھکاری داس سے دوجے کو پیو با سو بہاری + تیرے ناہین تمرنگی دھاری +
ای ری کیون جیویگی بالا + چوہان تاچین بدن مالا + (ایک تو جدائی نے ستایا ہی)
دوسرے اندر کے غصے سے پانی برس رہا ہی گردھاری پاس نہین ہین جو پہاڑ کو چھتری بناکر
بچالین ای سکھی مین کیونکر جیونگی چارون طرف بجلیون کا حلقہ گھوم رہا ہی = فعلن
فعلن فعلن فعلن - صوت الناقوس غریب - اسکو بچو مالا بھی کہتے ہین - صاحب چھنداربو
نے اسکو ۱۶ ماترا کے برت مین شامل کیا ہی -

(۲۲) پرمانکا - بائے پارسی مفتوح و کسر رائے مہملہ و نون مکسور و کاف تازی مع الالف -
ج + ر + لگھ + گر - سکھدیو سے چھٹے اسول بار ہین + ٹٹے انوپ ہار ہین + اِتے
نہ نیک چاہ ہی + کیو نہال کاہ ہی + عمدہ بال کھلے ہوے ہین بے مثل ہار ٹوٹے ہوے ہین
اِدھر تو ذرا بھی توجہ نہین کرتی ہو بتاؤ تو سہی کسکو نہال کرائی ہو = مفاعلن مفاعلن -
ہزج مربع مقبوض -

(۲۳) ملکا - بفتح میم و لام مشدد مکسور و کاف تازی بالف کشیدہ - ر + ج + گر + لگھ -
سکھدیو کب سے نیک ہوت ہاس مند + جو لکھے لجات چند + یون لگے اپار جوت +
ملکا ملین ہوت + جب وہ ذرا تبسم کرتی ہی تو چاند اُسے دیکھ کر شرمندہ ہوتا ہی اور
اوسکے بدن کا رنگ دیکھکر چمیلی شرماتی ہی -

(۲۴) سوہم - سین بے نقطہ یا و او مجہول آخر میم - ر + ت + ۲ گر - اُتم سے کرشن مادھو
گو کلیشا + چکر دھاری جادبیشا + رادھکا دھیشا مکندا + گائے رے تند نندا +

تو یادو کرلے کرشن اور مادھو اور گوکل کے مالک اور چکر رکھنے والے اور جادوؤن کے مالک اور مادھا کے خاوند اور کنس اور نند کے فرزند کو = فاعلاتن فاعلاتن - رمل مربع سالم

(۹ برن - برہتی)

(۲۵) نگس سروپنی - بفتح نون و کاف پارسی و فتح باسین بے نقطہ و چین مضموم و را بے مہملہ با واو معروف و بائے عجمی و نون یا تحتانی معروف - فی چرن بقول صاحب چھند سودھو ر د - ج + ر + ج - رام شاہ آبادی ہے الی تجہ نہ سوت لاج + بگارتی ہو سکاج + لکھو جو مونہہ پیٹی تیر + تو دھاوتی ہی ہوے ادھیر + اے سکھی شرم سوت ہنکر بے نہ چھپے پڑی ہی بنا بنایا کام میرا بگاڑتی ہی جب پیا کے پاس مجھکو دیکھتی ہی تو بتیا باشہ دوڑ پڑتی ہی مین اپنے دل کے پیا سے کہہ نہین سکنے پاتی - صاحب چھند سارنے شاید اسکو آٹھ برن مین شامل کیا ہی وہ یون کہتے ہین ہے بسال کنج نین کو + سو بھکت مو دین کو + الخ - اسکا نام پمانی بفتح بائے پارسی بھی ہی -

(۲۶) اچپترا - بضم ہمزہ و فتح بائے پارسی و کسر جیم عجمی و تائے فوقانی مشدد مفتوح و رائے مہملہ بالف کشیدہ - م + ت + ی - فی چرن - اتم ہے پاپی دشتاتین ہتارے + کنسا چانوڑا دک مارے + کالی کیسی نتش پر ھارے + گاوین چارون وید پکارے + تونے بہت گناہگارون اور بدون کو بخات دی ہی اور کنس اور چانوڑ وغیرہ کو قتل کیا کالی ناگ اور کیسی اور بکاسر اور بتساسر کے بچکن چارون وید مین آپ کے اوصاف مشہور ہین - فعلن فعلن فاع فعولن - متقارب مثمن اثرم مجبق -

(۱۰ برن - پنکت)

(۲۷) امرت گت - بفتح ہمزہ و کسر میم و سکون رائے مہملہ یا تائے فوقانی و کاف پارسی مفتوح و تائے فوقانی مکسور - فی چرن - ن + ج + ن + گ - سکھد یو ہے پڑھن لگے کچھ درگ ہین + لجت لگے سب مرگ ہین + اب ارنیک سنکچ ہی مد چھوت ہوت سنکچ ہی +

(شباب آچلا ہی) کچھ کچھ آنکھیں بڑھ چلی ہیں جنکو دیکھکر ہرن شرمندہ ہیں گات اوبھر آتی ہی جسکو دیکھکر وہ محبوبہ خود جھیپتی ہی۔

(۲۸) **سنیتا**۔ بفتح سین مہملہ مع نون وضم تحتانی وتاے فوقانی بالف کشیدہ۔ س + ۲ ج + گر۔ سکھدیوؔ جن جان کاکہوں کہو + نش دیوس ہی گھر ہی رہو + کیہو سو میں اب مان ہوں + کب ہوں نہ روس ٹھان ہون + ای سریکرشن کہیں جانے کو نکہو رات دن گھر ہی میں رہو جو کچھ تم کہوگے میں مانونگی اب کبھی تم سے نہ روٹھونگی = متفاعلن متفاعلن۔ بحر کامل مربع سالم۔

## (۱۱ برن۔ ترِشٹُپ)

(۲۹) **نیل سُروپ**۔ نون بایاے معروف مع لام وضم سین مہملہ وراے مہملہ با واو معروف آخر باے پارسی۔ فی چرن۔ ۳ بھ + ۲ گر سکھدیوؔ مانہ شیام سُرورُہ رہین + کھنجن مین جنھین لکھ لاجین + یون جو بھئے درگ تو پھل کا ہی + جو پی کو مکھ چند نچا ہی + آنکھیں گو سیاہ کنول ہین جنکو دیکھکر ممولا اور مچھلی شرمندہ ہون اگر ایسی آنکھیں ہوئیں اور چاند سا منہ خاوند کا نہ دیکھا تو کس کام کی = فاع فعول فعول فعولن۔ متقارب اثرم مقبوض اسکو دُودھک اور سہی ہن اور بندھ بھی کہتے ہین۔

(۳۰) **سوپرن پریات**۔ سین مہملہ مضموم با واو معدولہ وفتح باے پارسی وراے مہملہ ساکن با نون وباے عجمی مفتوح مع راے مہملہ وتحتانی بالف کشیدہ آخر تاے فوقانی۔ ۳ ت + ۲ گر۔ اُتمؔ جے جے رماکنت مادھو مکندا + کیسی بکاتبس کالی نکندا + گوپیش کیشو برجیشا گبندا + میری بتھا میٹ آنند کندا + ای لکشمی کے خاوند ای مادھو ای نجات دہندہ کیسی بکاسُر بتباسُر اور کالی ناگ کے بجکن گوپیوں کے وارث ای کیشو برج کے مالک ای گوبند ای مسرت کی جڑ میری مصیبت کاٹو۔ فعلن فعولن فعولن فعولن۔ متقارب مثمن اثلم الصدر والابتدا۔

(۳۱) اِندر بجرا - بکسر ہمزہ و نون غنہ و دال مہملہ ساکن و راے مہملہ موقوف و فتح باے موحدہ و جیم تازی مشدد مفتوح و راے مہملہ بالف کشیدہ - ۲ ت + ج + ۲ گر - سکھدیو ؎ گور بچھکے روکن کو نہ دوری ٭ ابھا کچھو آن آج اوری ٭ چار دن کہون چاسن جام جاگے نینا مورو چن رنگ پاگے ٭ کون ایسا ہی جو گرد ہو کر تمکو روکنے نہ دوڑے کیونکہ آنکہ تمہارے رخسار کا رنگ اور ہی ہی تم چار پہر رات کہین جاگے ہو اسی سبب سے آنکھین سُرخ ہین -

(۳۲) اُپیندر بجرا - بضم ہمزہ و باے پارسی بیاے مجہولہ و نون غنہ و دال مہملہ موقوف باقی معلوم - ج + ت + ج + ۲ گر - سکھدیو ؎ کری نہ جو تو مرگ ناہیہ ٹیکو ٭ ترنت ہی مان مٹیہ شنشی کو ٭ سروپ تیرے درگ کو جو چاہی ٭ سروج مین گات آکو کہاہی اگر تو مشک کا ٹیکا نہ لگاے تو فوراً چاند کا گھمنڈ نکلجاے اگر کمل تیری آنکھون کا دعوی کرے تو اسکی یہ مجال کہان - اندر بجرا اور اپیندر بجرا کو مرکب کرکے چودہ قسمون کے چھند مع اسماء اور بنائے گئے ہین وہ اُپ جاتی کہلاتے ہین (مار مہرہ) دیکھو -

(۱۲ برن = جگتی)

(۳۳) تُروٹک - بضم تاے فوقانی و راے مہملہ با واو مجہول و تاے ہندی مفتوح با کاف عربی - فی چرن ۴ س - سکھدیو ؎ لرکاپن کی دُت جان لگی ٭ تن مان ترناپن آن لگی ٭ ادھر سے اُرنیک لجان لگی ٭ کچھ کام کتھا بہ تان لگی ٭ لڑکپن کی عادتین چھوٹ چلی ہین نوجوانی آنے لگی ہی ذرا چھاتی کھلجاتی ہی تو وہ شرماتی ہی اب عاشقانہ حکایت سنتی ہی تو پسند آتی ہی = فِعِلن فِعِلن فِعِلن فِعِلن - متدارک مثمن مخبون - اسکو توٹک بھی کہتے ہین اور عوام ٹھُمری - لیکن ٹھُمری مین انتر زیادہ ہوتا ہی -

(۳۴) میَناوَلی - میم مفتوح با تحتانی ساکن و نون بالف کشیدہ و واو مفتوح و لام بیاے معروف - فی چرن ۴ ت ؎ ہستو بھلے جے کرین دھرم کے کام ٭ کرتو بھلے

جو سنیہان شری گن گرام ہو نیتر و بھلے کرشن سو بھا کہے شیام ٭ جو بھلی جو وٹے رام کے نام
وہی ہاتھ خوب ہین جو صواب کے کام کرین وہی کان بہتر ہین جو خدا کے اوصاف سنین
وہی آنکھ عمدہ ہے جو کرشن کا سبزہ رنگ دیکھے وہی زبان اچھی ہے جو رام کا نام لیا کرے۔
(۳۵) موتی دام۔ بواو مجہول و تاے فوقانی بایاے معروف و دال مہملہ۔ ہر چ
فی چرن۔ داس سے تمال کے اوپر ہی بگ پانت ٭ کہ نیل شلا پر سنت جمات ٭
نچھترن انک لسے گھنشیام ٭ کہ شیام ہیے پر موتی دام ۔ تمال (ایک درخت نہایت سبز)
پر بگلون کی قطار ہے یا کہ نیل گری (ایک پہاڑ کا نام) پر عابدون کی جماعت ہے سیاہ بادل
سے ستارے دکھائی دیتے ہین یا کہ سری کرشن کے سینے پر موتیون کا مالا لٹکا ہے۔
(۳۶) بھجنگپریات۔ بضم باے موحدہ باہاے مخلوط و فتح جیم تازی و نون غنہ و
کاف پارسی مفتوح و باے عجمی مشدد مفتوح۔ وراے مہملہ مکسور و تحتانی بالف کشیدہ آخر تاے
فوقانی۔ فی چرن۔ ۴ ی۔ سکھد یوسے جہین پیچ یادین تمہین ہو نہارین ٭ مندی
ہوسے ڈھری پریت دو واؤ گھارین ٭ کچھو ہوسے لجو ہین یہی نین ٹیرے ٭ لکھی نند کو نند
آنند میرے ٭ جس وقت رادھکا اور کرشن موقع پاتے ہین تو ایک کو ایک دیکھنے لگتا ہے
اور اپنی پوشیدہ محبت اظہار کرتا ہے اور کچھ کچھ شرمندہ ہو کر رادھا کی آنکھین زبان
حال کہتی ہین کہ سری کرشن کے نظارے سے ہمین خوشی ہے = فعولن فعولن فعولن فعولن۔
متقارب مثمن سالم۔ اسکو بھجنگی اور بھجنگ پریات بلا تشدید باے عجمی بھی کہتے ہین۔
(۳۷) سرنگارنی۔ بکسر سین مہملہ وراے مہملہ مکسور و نون غنہ و کاف پارسی بالف کشیدہ
وراے مہملہ ساکن و نون بایاے معروف۔ فی چرن ۴ ر۔ سکھد یوسے کیون لجانے ہیے
نیک ہیر داری ٭ کون کے سنگ مین رین بیتی کتی ٭ یون سدا چین سے نین ڈوو جگین ٭
پران پیارے مہا موہنی کے لگین ٭ دل مین جھیپتے کیون ہو ذرا ادھر تو دیکھو کسکے ساتھ
کہان رات کٹی ہے خدا کرے یونہین چین سے دونون آنکھون مین نیند نہ آیا کرے اے جان من

یہ آنکھیں مجھے بہت بھلی معلوم ہوتی ہیں = فاعلن فاعلن فاعلن فاعلن۔ بحر غریب مثمن سالم۔ اسکو سرنگنی اور سرگ بنی اور لکھشمی بھی کہتے ہیں۔

(۳۸) مودک ۔ میم با واو مجہول وفتح دال مہملہ باکاف تازی۔ فی چرن ۴ بھ۔ سکھدیو سے ہوت کہا جو دھر و شر پی بہر * ہوت چھوان چھین چھین چھپا کر * آسن ادی گر سرنگن دھیاوت * تو کچھ کی نہ تو دت پاوت * اگرچہ چاند کو مہادیو نے سر چڑھایا پھر بھی وہ دمادم گھٹتا ہی غروب وطلوع کے وقت پہاڑ کی چوٹیوں پر سربلند ہوتا ہی پھر بھی تیرے رخسار کی وضع کو نہیں پاتا۔

(۳۹) کسم بچترا ۔ بضم کاف تازی وسین مہملہ مضموم بامیم وکسر بائے موحدہ وجیم پارسی مکسور وتائے فوقانیہ مشدد مفتوح ورائے مہملہ بالف کشیدہ۔ فی چرن (ن + ی) دوبار۔ داس سے چلن کھیوپی منہر ڈر بھاری * پرم سگندھا دسکماری * ال تبنہ ہوہین اودھک بہاری * کسم بچترادہ پھلواری * ای کرشن اوسنے اگرچہ مقام موعودہ پر آنے کو کہا ہی لیکن مجھکو بڑا خوف ہی کہ اوس نازنین کے جسم میں خوشبو ہی اور وہاں بھونرے بہت ہیں کیونکہ رنگ برنگ کے پھول وہاں ہیں کہیں اوسکو نہ ستائیں۔

(۴۰) چاتاک ۔ جیم پارسی بالف کشیدہ وتائے فوقانی مفتوح باکاف تازی۔ فی چرن (ج + ر) دوبار۔ اتھ کب سے بجی جبجو بانسری برجیش کی * بھبی کبدھ بدھ دھی گنیش کی * بہی اولٹ نندنی ونیش کی * ٹری سمادھ گوڑھ ہو مہیش کی * جب شری کرشن کی بانسری بجنے لگی تو گنیش کی عقل وشعور جاتے رہے اور جمنا اوس آواز سے اولٹی بہنے لگی مہادیو کا مراقبہ شکست ہوگیا = مفاعلین ۔ ہزج مسدس مقبوض۔

(۱۲ برن = پرت جگتی)

(۴۱) کندک ۔ بفتح اول وضم سوم ۔ فی چرن ۔ ۴ ی ۔ لگھ ۔ سکھدیو سے گھنے کنج کے پنج میں گنجرین بھنور * کتی کو کتی کو کلا ٹھور ہی ٹھور * ...ین نہ تیرے کہوان نیک

ہونکیان + برتھا باوری یا سہی پین کرین مان + گیسنے گھون نہن کہر ترسے متاتے ہین چاہجا
کو کلا کو کتاہی تجھے نرا سمجھ نہین اسوقت تیرا پی پی رہی لاتی ہمارین کو لی چوکتا ہی اگر
آخر لگھو نہوتا تو فعولن فعولن فعولن فعولان۔ متقارب مسبغ کہتے۔

( ۱۴ برن = سشم کرا )

(۴۲) **لبسنت تلک** ۔حرف پنجم مکسور۔ ت۔ بھ۔ ۲ ج۔ ۲گر۔ سکھد یوسے آبھا لکھے
ادھر جان پرسون راتے + سوانسا سیاس لگھ جھونرت بھونرماتے + ہانسی سروپ لکھ سو
ملین ملی + سوہی رچی من برنچ سُبرن بلی + اوسکے ہونٹھون کوگل سرخ اور سانسون کو
نفخۂ گل جان کر بھونرے مست گھومتے ہین اوسکی ہنسی سے چمیلی کھلاتی ہی عورت کیا ہی خالق
نے سونے کی ایک خوبصورت بلی بنائی ہی۔ اس پرستار کے بہت چھند ہین رمارھرہ دیکھو

( ۱۵ برن = اتِ شرکرا )

(۴۳) **سارنگ** ۔بفتح راے مہلہ و نون غنہ و کاف عجمی مکسور مع کاف تازی آخر۔
فی چرن۔ ۵ م۔ ۰ برن پر بشرام۔ ے پر تمام۔ سکھد یوسے کو جانیے دھون کا کے بھورے۔
پیارے میرے آئے ہو + آو بیٹھو یھان لوگیھو ن۔ کیھون کے مین پائے ہو + باکے آگے با کی
ایسی۔ میرے آگے میری سی + ٹونے لونے گاتے یاتے۔ کی راکھی ہی جیری سی + ای پیارے
نہین معلوم کسکے دھوکے تم یہان چلے آئے ہو کسی طرح یہان آگر بیٹھیے نہین معلوم کسطرح مین نے
آپ کو آج پایا ہی اوسکے آگے اوسکی سی کہتے ہو اور میرے آگے میری سی آپ کے بدن کا حسن
جادو ہی اسی سے تمنے مجھے اپنی لونڈی بنا رکھا ہی۔ متقارب مثمن مضاعف اثرم مقبوض محبق
محذوف۔ یا غریب مجنون مسکن اخذ۔ فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فع۔

(۴۴) **چامر** ۔ اول جیم فارسی سوم میم مفتوح وراے مہلہ آخر۔ فی چرن۔ ر ج۔ ر۔ ج۔ ر۔
سکھد یوسے پھول پھول بھونر پنج گنج گنجرین + کو کلا کلاپ کیل کو چیتے چتی ہرین +
باگ مین نہار نیک آگمی بسنت کے + چھوڑ دے ایان مان لاگ کنٹھ کنت کے + مست

بھونرون کے جھنڈ ہر کنج مین گونجتے ہین کوکلا ون کے غول خوشی سے چہک کر لوگون کا دل لے لیتے ہین باغ مین بسنت کی زرا آمد دیکھکر اکثر پپیہا اور کھٹسا چھوڑ کر فانند کے گلے لگیا۔ فاعلاتُ - فاعلاتُ فاعلن - رمل مثمن محذوف -

(۴۵) نِشپالِکا - بکسر نون و شین معجمہ و بائے عجمی بالف کشیدہ و کسر لام و کاف تازی بالف کشیدہ - بھ - ج - س - ن - ر - فی چرن - اتم دا اس کب سے ۹ پترا ز پند ہ کی وسند سُت جانیے ٭ بال سچتار کھتون کرائیے ٭ انگ دُتے چھپ بر چپال گتے چھیے ٭ بین پب مان در لال چل دیکھیے ٭ آنکھ کمل کے مثل چہرہ چاند سا بال ریشم کے لچھے بدن چمپئی چال ہاتھی کی سی آواز پپیہے کے مانند - غرور چھوڑ کر اے پیاری آنکو چلکر دیکھ -

(۴۶) مَنِ ہَنس - بفتح میم و کسر نون و فتح ہائے ہوز و نون ساکن و سین مہملہ آخر - فی چرن - س - ۲ ج - بھ - ر - سکھد یو ۵ کب ہون اچانک آے کے اِت ہو چلے ٭ تب تے اَچیت پرے سون کِت ہو چھلے ٭ انچرا اوگھار دکھاے کے چھل سون ہیو ٭ ترچھے چتی مسکاے کے کچھ تین کیو ٭ عاشق ابھی اِدھر ہو نکلا تھا جب سے بے ہوش پڑا ہی گویا کسی نے لبھایا ہو آنچل اُٹھاکر فریب سے تونے اپنی گات دکھائی ترچھی نظر سے مُسکرا کر اوس پر تونے کچھ کیا ہی - متفاعلن متفاعلن متفاعلن - کامل مسدس سالم -

(۴۷) مالِنی - نون با تحتانی معروف - ۲ ن - م - ۲ ی - ۸ پر بشرام - ۷ پر تمام - سکھد یو ۵ گت اَت گر بیلی - بان سوہی رسیلی ٭ ہسن سلجیلی - دیکھیے دیہ دھیلی ٭ مَن کُسم سگے ہین - کیون نہ سوہی تزاگے ٭ کت بنش درگ لاگے - کون کے بھاگ جاگے ٭ چال مستانہ وضع رسیلی چھپ چھپ کر ہنستے ہو ہاتھ پاؤن بے قابو آنکھین کسم کے مانند لال لال اِن سے محبت کیون نہ ظاہر ہو رات کو کہان آنکھین لگی ہین کسکے نصیب جاگے ہین

(۱۶ برن = اشٹی)

(۴۸) چَنچَل - بفتح ہر دو جیم پارسی حرف دوم نون - فی چرن - ۱ - ج - ر - ج - ر -

لگھ- سکھدیو ۵ کنج کنج مین لکھی پرسون پانت بھانت بھانت * بھونرن گنج کنجرین انیک بھانت پانت پانت * باوری بچار دیکھ ہو کچھو نہ ... * پا بسنت کے دنان کنت سون کرے جو مان * کنجون مین پھولون کی قطارین دیکھکر بھونرون کے جھنڈ عجیب طرح سے گونجتے ہین ای الھڑ ذرا خیال کر تجھکو کچھ عقل نہین ای سبب سے تو موسم بہار مین خاوند سے روٹھ رہی ہی- اِسمین اور چامر چھند مین ایک آخری لگھو کا فرق ہی-

(۴۹) پنج چامر- بفتح باے فارسی و نون نیم غنہ و جیم عجمی- ج- ر- ج- ر- ج- گر- سکھدیو ۵ جو دھائی ہی سو جیت مین رُساس آس پاس ہی * پروس کی تیان سون کھون نہ ریت راس ہی * اٹان مین جٹھانیو منو پر جنڈ آگ ہی * ہہار ہو گھو نہ ہاتہ نا نہ نند جاگہی * مفاعلن مفاعلن مفاعلن مفاعلن- ہزج مثمن مقبوض- ترجمہ- اجی دائی جاگتی ہی اور ساس ہین کہین ہی ہمسایون نے بھی بگاڑ ہی کوٹھے پر جٹھانی بڑی غصہ ورہی ای صاحب ہین ہین ٹھہرو میرا ہاتھ نہ کھینچو ورنہ نند جاگ پڑیگی- اِسکو ناراچ اشٹی اور ناراآ بھی کہتے ہین اگر غور کرو تو یہ پنچل چھند کا ہی معکوس ہی-

(۷ ابرن = اَتِشٹا)

(۵۰) روپ مالا- رائے مہملہ باواو معروف و باے پارسی مفتوح و میم بالف و لام بالف کشیدہ- ر- س- ۲ ج- بھ- گر- لگھ- ۱۰ اپر بشرام- ۷ پر تمام- اتھ کب ۵ رام کے گن گاؤ مور کھ- لوک پالک جان * دشٹ بھنجن سنت رنجن- جیت دیکر گان * داس کے سب کام پورن- موہ بادھک مان * وید پاوت بھید ناہین- تاہ کو ار آن * دنیا کے مربی رام کو جان کر ای نادان اونکے اوصاف بیان کر جو بدون کے شکست دینے والے عابدون کے خوش کرنے والے ہین اونکو رٹ بندے کے کام پورا کرنے والے تعلقات کے تابع وید بھی اونکا بھید نہین پاتے اونکو یاد کر-

(۸ ابرن = دِھرت)

(۵۱) چَپر چَپری - بفتح ہر دو جیم پارسی و دو راے مہملہ و آخر تحتانی معروف - رس
۲ ن - بھ - ۱۰ - پربتجراہم - ۸ پر تمام سکھدیو سے نیک جوبن کے گئے تن - مین روپ
آدوت ہی ٭ جیون سمر دو ڈال مین پھر اور پھول نہ ہوت ہی ٭ جو سنو سمجھو نہ تو تم -
سو کہا کہہ لیجیے ٭ دیکھیے من مین بچار جو - چار ہو سو کیجیے ٭ جب ذرا جوبن ڈھلتا ہی
تو پھر تن بدن مین حسن نہین رہتا جیسی کمل کی ساق مین توڑنے سے دوسرا پھول نہین لگتا
تم میری بات سنکر دھیان نہین دیتے پھر تمسے کہکر کیا فائدہ اپنے دل مین سوچو جو بہتر
ہو وہ کرو -

(۵۲) مَنجَری - بفتح میم و جیم تازی و سکون دوم و راے مہملہ و یاے معروف - ۲۴ م -
بھ - م - س - م - ۹ پربتشراہم - ۹ پر تمام سکھدیو سے کو جانے دھون کیسے یہان رنگ
آئے ہو پی کا کے کا جے ٭ راتے راتے ماتے سے درگ - دو دیہ آرت شو بھا سا جے ٭
جاکے ہی مین لاگے ہو تم - جاگے ہو نش جاگے لیجیے ٭ لے آؤن مین وا ہی کو من - ن
ہو ستو ن سب پوری کیجیے ٭ نہین معلوم کیون اور کسکے واسطے آپ یہانتک آئے ہین
دونون آنکھین سرخ اور مست بہت بھاتی ہین جسکے واسطے شب بیداری کرکے سینے سے
لگے ہو کہیے تو مین اوسیکو لے آؤن دل کا حوصلہ نکال لیجیے - فعلن فعلن فعلن فلع فعولن
فاع فعولن فعلن - متقارب مثمن مضاعف اثرم مقبوض محبق -

(۱۹ برن = ا ت دِھرت)

(۵۳) کَرُنا - بفتح کاف تازی و راے مہملہ مضموم و نون بالف کشیدہ - فی چرن -
۶ بھ - گر - رام شاہ آبادی سے ہین یہ دھر چار منوہر ناگر نرمل ہی ٭ چنچل نین
سو کومل بین بخرین سی کومل ہی ٭ تام کہین تو جوبن مت دھرے شیخ انچل ہی ٭ ایسی
پریا کے نہ کنٹھ لگیو تیہ جیون نشن پھل ہی ٭ اوبھری چھاتیون والی نفیس دلبر چالاک

شفاف جسم رکھنے والی نوخیز جیسے پکا تازگی آرزو رکھنے والی کمل کے مانند نازک شباب مین مست عمدہ پوشاک پہنے ہو ہے۔ ایسی پیاری کے گلے نہ لگے تو اوس شخص کی زندگی بے فائدہ ہے = ثانیاً فعول فعول فعول فعول فعول فعول فعول فعَل۔ متقارب اثرم مقبوض محذوف لیکن ہفتت رکنی تنہا مستعمل۔

( ہار یرن = کرشن )

(۵۴) گیت۔ کاف پارسی ہیاے معروف آخر تاے فوقانی۔ فی چرن۔ س۔ ج۔ بھ۔ ر۔ س۔ لگھو۔ گرو۔ سکھد یو سے جو کہو چھو سو کہو نہ موہے گہو رہو بل دور تین ٭ دھک راورے ہر ہون ڈرات ہے بلوک سورتین ٭ کرہون کھوتب کون اوتر نند مانو آگ ہے ٭ رنگ راورے تن کو کہون تنکو جو موتن لاگ ہے ٭ جو کہتا ہو وہ دور سے کہو میرے بدن کو ہاتھ نہ لگاؤ آپ کے پاس ڈرتی اور سکتی ہوئی رہونگی جب نند خفا ہوگی تو اوسکو کیا جواب دونگی کیونکہ کچھ نہ کچھ آپ کے بدن کا رنگ میرے بدن مین لگجائیگا صاحب چھند مہو دو ہونے ۱۲ اپر بشرام اور آٹھو پر چرن تمام کیا ہے۔ اسکو گیتا اور ہرگیتکا بھی کہتے ہین = متفاعلن متفاعلن متفاعلن متفاعلن۔ کامل مثمن سالم۔

(۵۵) دنڈکا۔ بفتح دال مہملہ مع نون وکسر دال ہندی وکاف تازی بالف کشیدہ (ر + ج) ۴ بار پھر ایک گرو پھر ایک لگھو۔ سکھد یو سے مین کھیو کہ آج شیام شیام اونٹھ مین کہان لگی نکیر ٭ آرسی نہار کے انگو چھیے پکھار کی گلاب نیر ٭ موہیپ آے کے سمو سکھین ہون کیو کچھوک کھیال ٭ نیک لون بسور سون کچھو ہوا تی چتیرے کے نہ لال ٭ مین نے کہا کہ ای شریکرشن آج ہونٹھون مین سیاہی کیونکر لگی آئینہ دیکھکر اسکو گلاب سے دھو ئیے اتنے مین میرے پاس سکھیون نے آکر کچھ چھیڑ چھاڑ کی اسیلے کرشن جی میری طرف نہ دیکھ سکے اور نہ جواب دیا۔ ہ فاعلات رمل مکفوف اگر آخر مین بھی بطریق عربی کف مانو۔ اسکو گورا کا بھی کہتے ہین۔

(۲۱ برن = پرکرت)

(۵۶) مَدِرا - بفتح میم وکسر دال مہملہ ورائے بے نقطہ بالف کشیدہ - بقول صاحب چھند مہودودھ - فی چرن - ۷ بھ - رام شاہ آبادی سے ۵ آئے جگی ات تے برہانل چاہت ہی تن بارن + سیتل مند سگند سمیر لگی تہ کوہی پرچارن + دھائے پری اُت آنکھ سو سارتھ جان بجھاون کارن + آنسن بھئے گھٹ مورا بھاگ بے کاہ کری اُپچارن + اِدھر جدائی کی آگ بھڑک کر بدن جلایا چاہتی ہی نسیم سحری اُسکو اور بھڑکانے لگی اودھر آنکھ بقائے جسم سے اپنا بچاؤ اور اوس سے دیدار معشوق کا فائدہ جانکر بجھانے کو دوڑی مگر میری بدقسمتی سے اشکون نے روغن کا کام کیا اے سکھی پھر تیری ہر درسی اور تیار بیکار ہی - سکھدیوجی اور بھکاری داس نے یہ وزن لکھا ہی نہین - اسکا نام چھیلا بھی ہی -

(۲۲ برن = آکرت)

اب یہان سے برن سویا کی حد مین چھند محسوب ہین

(۵۷) مَندِرا - بفتح میم ونون ساکن وکسر دال مہملہ ورائے بے نقطہ بالف - فی چرن ۷ بھ پھر ایک گر - سکھدیو سے ۵ نیک سکات نہ کاہ کے کچھ ایسے بھئے اَنیت مہا + جانہ کو تو جاہی چورلون آوت ہو یہ آہ کہا + جاگہی باجہی آئے یہ نیور دیور دارن ہی رسہا + آیہ کالہ کچھو مس گھال ہو جاؤ ابی ہر چھور رہا + لوگون کی بدنامی سے بھی تم نہین ڈرتے ایسے ڈھیٹ ہوئے ہو اس ڈھب سے آتے ہو جیسے کوئی چور آئے آخر یہ بات کیا ہی دیکھو پازیب کے بجنے سے دیور جاگ پڑیگا اوسکا مزاج بُرا ہی کل پھر کسی بہانے سے آنا آج چلے جاؤ اُف اُوہ کا بھا مجھے چھوڑو - بھکاری داس اور سکھدیو نے اسی کا نام مدرا بتا دیا ہی اور مندرا کا نام ہی اوڑا دیا ہی - فاع فعول فعول فعول فعول فعول فعول فعَل - متقارب اثرم مقبوض محذوف ستارہ رکنی - اسکا نام سندرا اور مانی بھی ہے -

(۲۳ برن = بکرت)

(۵۸) مت گیند۔ بفتح میم وتاے فوقانی مشدد وفتح کاف فارسی وتحتانی مفتوح مع نون ساکن ودال مہملہ موقوف۔ فی چرن - ۷ بھ - ۲ گر۔ ناصر ؎ کام کرنگ کرودھ کبوتر گیان کے بان سون مارگرائے * نہیہ کا لون لگاے بھلی بدھ ست کی سیکھ مین آن بہائے * اچھیا جراے کرے کو پرتن پریم کے پاوک آن پکاکے * ایسے کباب بناے کے ناصر بایشنو ہوت کباب کے کھائے * (بایشنو وشن دیوتا کے ماننے والے انکے طریق مین علی العموم گوشت حرام ہی) ترجمہ۔ جو کوئی شہوت کے ہرن اور غصے کے کبوتر کو عقل کے تیر سے شکار کرے اور محبت الہی کا نمک لگا کر اچھی چال سے صداقت کی سیخ پر چڑھائے اور خواہش دنیوی کو جلا کر کوئلا بنائے پھر اخلاص دلی کے چولھے پر ام سکو بھونے تو ایسے کباب بنا کر کھانے سے ای ناصر بایشنو بنتا ہی۔ اسکو سبھا- لشی- بجی- مالتی اور اندب بھی کہتے ہین۔ فعولن آخر مین سالم باقی مثل سندر۔

(۵۹) چکور۔ بفتح جیم پارسی وکاف تازی با واو مجہول آخر راے مہملہ - ۷ بھ - پھر گر۔ پھر لگھو سکھدیو ؎ نایک بھون تریچھ کی ڈارت نایک ہی کو پچاوت نین * نایک موے نہ کھجاوت ہو اتِ ہی سُتراسٹ کے کہ ہین * پاین پیار وپر دچشئے نہ ریتک سیان ہیسے مہ ہی نہ * جوبن دیوس لیے رہ ہین جو کہا کہون جانت ہو کچھ ہین * ناحق ابرو پر بل لاتی ہو اور ناحق آنکھین بدلتی ہو اور ٹیڑھی باتون سے مجھے ناحق دق کرتی ہو وہ پیار اتمھارے پاون بھی پڑا جب بھی تمنے توجہ نہ کی تمکو ذرا بھی شعور نہین یہ جوبن کیا مدتون تک رہیگا اگر عقل ہی تو خود ہی سمجھ سکتی ہو۔ اسکا نام شبد ھابھی ہی۔

(۲۴ برن = ست کرت)

(۶۰) کریٹ - بکسر کاف تازی وراے مہملہ مع یاے معروف آخر تاے ہندیہ - ۸ بھ سید مبارک محدث بلگرامی ؎ کانھ کی بانکی چتون چُبھی جبتے کاملہ تون جہانکی رہی بال

گوا چھن + دیکھی ہی نوکھی سی جوکھی سی کورن او چھے پھرین او بھرے جت جا چھن + مار یو لینھیر ہاتیے سو مبارک ہی سبھے کجرارے مرگا چھن + کاجر دے ری ننہ ای ری سہاگن آنگری تیری کٹیلی کٹا چھن + جب تو کل جھروکے سے جھانک رہی تھی تو تیری بانکی چتون کا بھاکے دل مین چُبھ گئی تھی اور جب سے وہ عجیب نگاہ شوخ اُنھون نے دیکھی ہی تو وہ مست و دیوانہ وار پھر رہے ہاین تیری سیاہ غزالی آنکھون نے بلا تصنع دل زخمی کیا ہی ای سہاگن تو کاجل نہ لگا ورنہ تیری اونگلی کٹجائیگی کیونکہ آنکھ چھُری کے مثل تیز ہی۔

(۶۱) **گنگو دک**۔ بفتح کاف فارسی و نون ساکن و کاف عجمی با واو مجہول و فتح دال مہملہ آخر کاف تازی۔ ۸ ر۔ داس سے بادہی آسے کے بیر مُوا ین مین ہین کے گھاو کیئو کرے گھاوری + آپنی تت ہون ایک ہی باکھیو کون کیئو کرے بات پھیلا وری + داس ہون کانھ داسی بناموں کی چھانڑ دنیھو سبی نبش بنشاوری + گیان سکھا ن تاسو جدی رکھشیے بچھیے جاو پر نکس ہین باوری + تم بے فائدہ میرے گھر آکر باتون سے زخمی کرتی ہو جو میرا مطلب تھا وہ مین نے ایکبار کہدیا پھر اُسکو طول کون دے مین نٹ نگر کی درم ناخریدہ لونڈی ہون مین سے اپنے کُل خاندان کو ترک کیا ہی ایسے شخص کو نصیحت بیکار ہی جو کہ ٹھیک جنونی معلوم ہو۔

(۶۲) **دو ملا**۔ بضم دال با واو معدولہ و کسر میم و لام بالف کشیدہ۔ ۸ س۔ انگنی لال چھاپ تخلص رسال بلگرامی باد فروش سے انکھیان مُکھ چاہتین دیکھیے کو چین شرون سو بین سنائے رہون + ادھرا ادھران رسال جہین ہیے چاہے ہیے مین لگائے رہون + بھج چاہین گرے کی ہیل بون گر چاہین کچ پر چھائے رہون + سب انگ اری توئے انگ بنا ترسین کب لو ترسائے رہون + آنکھین چاہتی ہین کہ چہرہ تیرا دیکھین کان چاہتے ہین تیری آواز سنین ہونٹھ ہونٹھون کو چاہتے ہین سینہ چاہتا ہی کہ تیرے سینے مین چپٹا رہون بازو چاہتے ہین کہ گلے کی حمیل بنجاؤن ہاتھ چاہتے ہین کہ چھاتی پر پڑے رہین۔ الغرض

میرے کُل اعضا تیرے اعضا کے بغیر ترستے ہین مین انکو کب تک ترساتا رہون - بعض نسخہ مین تمیرے چرن کے انپراس کی جگہہ (پرسائے) آیا ہی اور وہ متعدی ہی یعنی چھپلانا لہذا خوب معنی نہین جمتے - ۸ فعلن متحرک الثانی - متدارک مجنون مثمن المضاعف - اسکو چندر کلا بھی کہتے ہین - صاحب چھند مھودھ نے اسکا نام مادھوی بتایا ہی لیکن صاحب نسخہ چھند ارنب دو ملا کے آخر ایک گرا اور بڑھا کر اُسکا مادھوی نام بتاتے ہین والثانی ہوالاصح -

(۶۳) مہا بھُجنگپریات - بفتح میم وہاے ہوز بالف کشیدہ - باقی معلوم - ۸ ی - داس کب ؎ تھین دیکھبے کی مہا چاہ باڑھی ملاپ کی بچاری سراہی سمری جو رہی بیٹھ رنیا بری گھٹا دیکھ کاری بہاری بہاری رری جو * بھئی بال پوری سی دوری بھرے آج باڑھی دشا ایش کا دھون کرے جو * بتھا مین گنسی سی بھُجنگی ڈسی سی چھری سی مری سی گھری سی بھرے جو * تمھارے دیکھنے کی اوسکو نہایت آرزو ہی ملاقات کی فکر مین رہتی ہی اور آپکی تعریف اور یاد کرتی ہی کالی گھٹا دیکھ کر تنہا بیٹھی ہوئی بہاری بہاری رٹتی ہی وہ عورت دیوانی سی آج پڑی پھرتی ہی اُسکا حال تباہ بہت طول ہو گیا ہی خدا خیر کرے مصیبت مین گھری ہوئی جیسے کالا ڈسے جائے زار و ناتوان قریب الموت گھڑیان گن رہی ہی - فعولن ۸ بار متقارب مثمن المضاعف جیسے ذوق ؎ کتاب محبت مین اے حضرت دل بتاؤ کہ تم لیتے کتنا سبق ہو * کہ جب آن کر تمکو دیکھا تو وہ ہی لیے دستِ افسوس کے دو ورق ہو * اسکو چنڈر کر بڑا بھی کہتے ہین -

(۲۵ - برن = آتِ کرت)

(۶۴) املا بفتح ہمزہ و میم مفتوح و لام بالف کشیدہ - ۸ س - بھر گر - بسنت بدایونی ؎ تکر ڈھیج کوٹ تجین چھپ سون سر سیرہ انبک ڈوسے رت نارے * کر سندھر بانہ بسنت منو گج میچک چکین گھونگر وارے * کٹ بھانت کسے سر چاپ لیے

پٹ پیت مہا چپلا دُتِ کارے ✠ من بھول نہ تاہ سدا ید ھ تین رٹ سو وت جاگت چت سبنھارے ✠ کرورون کا مدیو اوسکے حسن سے شرماتے ہین دو آنکھین لال کمل سے مثل ہین باہین ہاتھی کی سونڈ کے مانند سُڈول سیاہ بال چکنے گھونگھروالے۔ کمر کسے ہوے ترکش لگا ہوا تیر و کمان لیے ہوے۔ زرد دوپٹا کاندھے پر جیسے بجلی کی چمک۔ ایسے گھنشیام کو ہوشیاری سے ایدل کسی وقت نہ بھول = آٹھ فعلن متحرک الثانی اور ایک فع آخرین۔ غریب مخبون اخذ مگر نورکن خلاف استعمال۔ اسکا نام سندری بھی ہے۔

(۲۶ برن = اُت کرِت)

(۶۵) سُکھد۔ بضم سین مہملہ و کاف تازی مخلوط بہا مفتوح مع دال مہملہ آخر۔ فی چرن۔ آٹھ س۔ پھر ۲ لگھ۔ دواس ۵ مہا گُن بنت کی داس بڑھی بکسے جب رجھ کے دان جواہر ✠ گن بنتہ تے پن دانہ بعض بھیلت جات دِگنت کے باہر ✠ جم مالتی سون اتِ نیہ بنا ہے نے بھونر بھیور سکائی مین جاہر ✠ ار بھونرہ کو ات آدر کینہ سو باس مین مالتی یون بھئی ماہر ✠ جب سخی خوش ہو کر جواہر دیتا ہی تو اہل ہنر کی قدر بڑھتی ہی اور اہل ہنر سے سخی کی ناموری بیحد پھیلتی ہی جس طرح چنبلی سے محبت کرکے بھونرا عشق مین مشہور ہوا اور بھونرے کی عزت کرنے سے خوشبو مین چنبلی کا مذکور رہا۔ یہان سویا تمام ہی اور چھبیسون سنسکرت کے پرستار کے القاب کا اختتام ہی۔

(۲۷ - برن)

یہان سے چھند دنڈک بھید مین شامل ہین

(۶۶) کُسُمستبک۔ کاف تازی و سین مہملہ دو نون مضموم و فتح میم با سین مہملہ ساکن و تاے فوقانی مفتوح و فتح باے موحدہ و کاف تازی ساکن۔ فی چرن۔ ۹ س۔ داس کب ۵ سکھی شوبھت شری نندلال بھئی بکسے بن تے بنتا گن سنگ جنگ

